تیری الفت مین ہر سلطانکو رتبہ ہی گدائیکا
سوا تیری کسی زیبنہین ہی دعوی خدائیکا

لگی ہو چوٹ جسکو عشق کی باتونمین اپنی ہو
زبان نی خاصہ پیدا کیا ہی مومیائیکا

نہ مثلِ مہرِ تابان ہی نہ شعلی سی مطابق ہی
نیا انداز ہی محبوب کی رنگِ طلائی کا

بہار خسار پر جب اشک چشمِ زار یون لی
صدف کو غم ہی ای بحرِ کرم دُر کی جدائیکا

ہر مین داغِ جنون کیونکر نہ جسمِ زار کی اوپر
نہایت ننگ ہی ہو نہو نپہ مستی کی رسائیکا

قفس مین بند ہون بی بال و پر ہون دم پھڑکتا ہے
سبب ہی کونسا صیاد اب میری رہائیکا

بناؤ ون مین عشقِ پاک مین دونو گروہون کو
پڑی جب مؤمن و کافر مین جھگڑا پارسائی کا

شہیدِ نازِ معشوق پہ پچھرہ ہوا عاشق
بڑا رتبہ ہوا ای محتسب دزدِ حنائیکا

گرادونگا درِ جانانکو سر گھس گھس کی دربان پہ
دکہادونگا یہہ سر گھس گھس کی عالم جبہہ سائیکا

وہ چوکڑی بھی بھول گیا دشت فکر مین
ہاتہون سی پاؤن ٹوٹ چکا ہی غزال کا

ہر ہر قدم پہ ٹہوکرین کہاتا ہی روز و
کبک دری غلام ہوا تیری چال کا

ہجرت کی پاؤن ٹوٹ چکی دشت فکر مین
کچہہ ڈول ڈالا آج تو ہمنی وصال کا

معشوق وہ ہی اکبھی مضمون وہی ایک
دیوان اک بنا چکا ہین اپنی حال کا

عقبی مین ہوش ا گین بچا ہین
دیوی جواب قبر مین پورا سوال کا

شعر

آہو تی ہٹا ز کیا مجکو لگا لیجائیگا
شوق وصل آپہی مری خط کو اڑا لیجائیگا

ہاتہہ اعمال پہ اللہ ہوگا مہربان
جب بغلمین داب کر اپنا لکھا لیجائیگا

ہاتہہ خالی بزم افسونمین بنجائیگا کبھی
زہر تہوڑا سا پی زلف دوتا لیجائیگا

کیا ہوا گر پیچ مین زلفون کی یہ دل آ گیا
عاشقِ مسموم اپنا خون بہا لیجائیگا

استخوانسی دردِ وقتِ مرگ بہی چہٹتا نہین
دیکہی مرقد سی اگر اب ہُما لیجائیگا

جامۂ عریان پنہایا ہی عبث عشاق کو
کیا کلاہِ مہر تک ای خوش قبا لیجائیگا

آہوانِ فکر کا ہون روز و شب مین پاسبان
بہیڑیا جنگل مین اب مجکو اوٹہا لیجائیگا

کافر و دیندار کی ملت سی کچہ آیا نہ تہا
تیری در تک ای صنم مجکو خدا لیجائیگا

کہدی ای [illegible] یہ دیوان کبتک ہوگا تمام
چہوڑ جائیگا اسی اسجا و یا لیجائیگا




اشعر

مری زبان سی پوچہو مزہ محبت کا
کتاب خوانسی سُن لو گلا محبت کا

پڑا ہی پاؤن مین اب سلسلا محبت کا
بُرا ہمارا ہوا ہو بہلا محبت کا

عجیب سحر ہی یہ ماجرا محبت کا
مری پہ نام جو زن رہا محبت کا

جمال صاف کی موسی کو تاب کب آئے
جو دیکھئی تو ہی طالب خدا محبت کا

ہر ایک در پہ ہی گردشین میرا کا نشہ چشم
وہ شاہ حسن ہوا یہہ گدا محبت کا

نصیب فتح کسی ہو ملی شکست کسی
تفنگ حسن سی ہی سامنا محبت کا

نہ سیم و زر کی ہی حاجت نہ کچہہ حکومت کی
اوگال دیکی دیا خون بہا محبت کا

ترا کرتی ہین ہم کہل کی چار یارون پر
لیا جو نام فولا بر ملا محبت کا

ولی وصی و رسول نبی و پیغمبر
خدا تلک تو ملا آشنا محبت کا

بلاسی اس شب تیرہ مین چین تو ہو گا
اسیر زلف ہو نہین مبتلا محبت کا

کدہر سی جاتا تہا [illegible] یہ کیا ہوا افسوس




خدا بچائی ہو اسا منا محبت کا

زندن در گور رہو ار شک مسیحا اُوٹھہ جا ۔ ہ شعر ۔ درد دل تو نی عبث میرا چہپایا اُوٹھہ جا

ایک نکتہ بہی مری دل کا نہ مانا اُوٹھہ جا ۔ بیخبر روز کہا کرتا ہون اُوٹھہ جا اُوٹھہ جا

سرو گر گر گئی خجلت سی عجب گل تو نی ۔ قد و بالا سی ہوا ہین تہ و بالا اُوٹھہ جا

انتہر زار کو مجنون کی ملی ہی جا کیسہ

انکھہ شہر ہا گئی ای غیرت لیلا اوٹھہ جا




عارضِ صاف ترا رشکِ قمر دیکہہ لیا ۔ ہ شعر ۔ جانسی اگئی جب ایک نظر دیکہہ لیا

چشم و ابرو سی بچا تا ہون بہت دکوہین ۔ کیا کرون نیزہ مژگان نی جگر دیکہہ لیا

نہ بچی گا یہ جواہر نہ چہپی کا هر گز ۔ دزدِ مضمون نی مری بیت کا گہر دیکہہ لیا

نہ جلا خانۂ صیاد نہ گل مرجھاتے
اب نہ کچھہ ہو کا ان آہونکا اثر دیکھہ لیا

توبہی اسکا تماشچی سی تمہین دیوین جواب
کیون جی کیون منع کئی پر بہی دو سر دیکھہ لیا

نہ ملی وہ نہ ملی وہ جو ملی مل ہی گئی
آج ہم باندہتی ہین موی کمر دیکھہ لیا

دونی وحشت ہوئی وہ ماہ جبین یاد آیا
زارنی کیون دو دیدِ قمر دیکھہ لیا

شعر

تاجکی یکہ کی صورت مجہی خاموش کیا
یاد غیرونسی بدی ہمکو فراموش کیا

محتسب کو بہی مری یارنی مینوش کیا
آنکہونکی دوڑی دیکہا کر مجہی بیہوش کیا

خون ساجیسی مری ہاتہہ لگا کیا تجکو
شکر ہی شکر کیا خوب سبکدوش کیا

ایسا پروانہ ہون جلکر بہی صدا آتی گی
اپنی شمع کیصورت مجہی خاموش کیا



کس کشاکش مین کماندار سی چھٹتا ہی تیر — کانکو ہاتھ لیا و نکو بنا گوش کیا

مخملو نیمین مین لپٹ جاو نگا یہہ یاد رکھو — خون نی میری تن زار مین اب جوش کیا

کیفیت چشم کی دونی ہوئی سجان اللہ — مجکو بیہوش کیا آپ کو خاموش کیا

کوئی مہرو تو کبھی خون کا بدلا لیگا
مجمر مہر پہ [illegible] کا جگر جوش کیا




شعر

تو ہی گر غیرت لیلا تو یہ مجنون تیرا — سرو باغی تو ہمارا قد موزون تیرا

پیچ دی دیکی بلا مین ہمین ڈالا تو نی — سحر ہی سحر ہی یہہ گیسوی شبگون تیرا

ہمین اعجاز کیا وا مسیحای جہان — ید بیضا تو ہمارا کف گلگون تیرا

مجھی ڈر لگتا ہی ایجان بدل جای مزاج — حال کچھہ ہوتا ہی ہر روز دگرگون تیرا

تا زمین ساتھ نجائیگا یقین ہی مجکو
کچھ بھروسا نہین ای گنبد گردون تیرا

ارتباطِ دلِ معشوقکو دیکھو ای عشق
اسکا محسن جو ہوا تو تو ہے مفتون تیرا

مصرعِ مطلعِ اول ہی مین اسکے ہی پیا
تو ہی گر غیرتِ لیلی تو یہ مجنون تیرا

۹ شعر

صرفِ مضمونِ سیہ نورِ نظر ہو جائیگا
خط پڑھیگا کون آکر نامہ بر ہو جائیگا

رشک کی ماری زمرد کھائیگا ہیرا کانک
کانکا بندہ اگر عالی گہر ہو جائیگا

ٹکڑے ہونگی لکڑیونسی دیگِ سینہ گرم ہی
مطبخِ عالی مرا سوزِ جگر ہو جائیگا

سحر کاری ختم ہی اس عاشقِ جانباز پر
ہی یقین دیوار پر دیکھی تو در ہو جائیگا

تختِ مضمون پر جو زینت ہو وہ شاہ حسین
مصرعِ دیوان ہمارا تاجِ سر ہو جائیگا

کہتی کہتی مشق بہی کچہہ بڑہ گئی ہی فکر سی
ایسی ہی ہتیونمین کچہہ وصفِ کمر ہو جائیگا

شام گیسو مین بہپنا ہو نہین قربِ وی یار
رات بہر مین حفظ قرآن سر بسر ہو جائیگا

خوب ہی مجہہ سوختہ کو شغل شعر و شاعری
شعرِ تر سی نام اپنا بیشتر ہو جائیگا

شغل شعر و شاعری رہتا ہی اروز بہت
نام ای اختر تمہارا بیشتر ہو جائیگا




۵ شعر

خضر اس دشتِ جنون مین چار سو بہٹکا کیا
پای وحشی سی بیابان عمر بہر کہٹکا کیا

کانٹی بالی سی دل چہد چہد گیا ای لالہ رو
ناک کا تنکا ہماری آنکہہ مین کہٹکا کیا

رہنما ہو جای اب دشتِ عدم مین فکرِ رُخ
خضر بہی آیا تو میری راہ مین بہٹکا کیا

کیا کہون کس ناز سی اُنکو سلایا رات بہر
ہاتہہ ڈنڈی بن گئی پردا چہپر کہٹ کا کیا

میری بازو دہر کہیتی دار بانون نی وہین
تذکرہ دروازی پر اوسنی جو چوکہٹ کا کیا

صبح ہوتی ہی اس نوشاہ پر اب کیا بنی
پہر عروس شب نی پردہ اوسی گہونگہٹ کا کیا

کیا کہون شہر آ گیا اپنی بلا اوسی مین آپ
چار مین جب تذکرہ ہاتہونکی چٹ پٹ کا کیا

اس بہری محفلمین ہی مارون طمانچی ایکو
صبحکو پہر تذکرہ راتونکی کہٹ پٹ کا کیا

جب وہ پہلا چوٹیمین موباف ڈالا یار نی
کرمک شبتاب سا زلفون مین وہ لٹکا کیا

غیر کی آواز سنکر وہ سی وس جا جان ہی
کیا کہین ہم آن پڑتی پاس آہٹ کا کیا

پیچ دی دیکی بنایا گیسوی شب تاب کو
مار زلف یار شب بہر کان پر سٹکا کیا

ایسی ہچپی ہی مین کیا نذر دون فرمائی
فکر مضمون کو کمر کا یار کی پٹکا کیا

من بنایا چہرہ معشوق سا پہن مین کبہی
رات بہر مار سیہ زلفونمین سر پٹکا کیا

شرمگین ہو کر پھری سب اوسکی گھر سی نامراد | گالیان شب بھر ملین موقع جو کھٹ پٹ کا گیا

چھو لیا اُسنی جسمِ صاف غصہ آگیا

اوسنا جامہ پھاڑ ڈالا ہاتھہ بھی جھٹکا گیا




۸ اشعر

جو شبکو بام پہ وہ ماہ بی نقاب آیا | نہ آنکھہ چار ہوئی اسقدر حجاب آیا

خمار بڑھ گیا جب ساغرِ شراب آیا | مجھی یقین ہوا دلمین آفتاب آیا

دلِ برشتہ مجھی عاشقونکا یاد آیا | جو بزمِ می مین مری سامنی کباب آیا

بھلا سُلائیگا کیا مجکو کوئی قصہ خوان | سُلایا پہلی کہانی کو پیچھی خواب آیا

کچھہ ایسی اوُس پڑی نام کو بھی نم نہ ملا | چمن مین راتکو کیا رشکِ آفتاب آیا

گلاس توڑ نہ ڈالی صراحی چھوڑ نہ ھو | الٰہی خیر ہو وہ مست بی حجاب آیا

خدا بچائی کرونگا نہ اب سوالِ دگر
ہزار شکر بہرا بات کا جواب آیا

کہان تلک یہ جفا اور کہان تلک ستم
حسینو چو کو خدا بر سرِ حساب آیا

عجیب نیک طبیعت تہی رند مشرب کی
شراب بہہ گیئی اور ساغرِ پر آب آیا

وہ ناتوان ہو نہین خمخانہ زمانہ مین
گلاسِ صافکی جا ساغرِ حباب آیا

الٰہی خیر ہو بگلونکی باغِ عالم مین
شکار کہیلنی صیّاد کا سحاب آیا

شعاعِ رخسی چلی چشم غم سی صید ہوئی
سیاہ گیسوونسی دلمین پیچ و تاب آیا

عجیب طرحکا وہ شہسوارِ عالم ہی
کہ پیشوائیسی گہوڑیکو اضطراب آیا

اکڑتی پہرتی ہین صیّاد باغِ عالم مین
خزان چمن سی گیئی عالمِ شباب آیا

سیاہ بال جوانی مین رنگ دیتی تہی
ضعیفی ہستی ہی کیون موسمِ خضاب آیا

به ونکی واسطی هر جا بدی نمایان هی ‖ زمین کهتی هی مُردیسی یه عذاب آیا

هر ایک آرزون ره گئی زمانی مین ‖ هر ایک هوس کو زمین مین مین جا کی دب آیا

نه دور می مین رها گر تخلص [illegible] هی

پیو پیو اسی بیه ساغرِ گُلاب آیا




شعر

آپکی زلفِ سیه نی سانپ اندها کر دیا ‖ میری آهِ دل نی گیسو تیرا کالا کر دیا

گهری گهری اشکو نسی صحرا کو دریا کر دیا ‖ سوکهی سوکهی آهو نسی دریا کو صحرا کر دیا

اور کیا اعجاز لیگا ای مسیحائی زمان ‖ سیپیون مین آنکهه کی موتی تو پیدا کر دیا

اب یدِ بیضا کا عالم کهل گیا ای مهروش ‖ نور اوسپر پڑ گیا جسپر کفِ پا کر دیا

کون ڈهونڈهی کون اسکی جستجو مین هو خراب ‖ همنی مضمونِ کمر کو آپ عنقا کر دیا

ستم ہی ای نازنین تجہپر نزاکت واہ واہ
پاؤن رکھکر سنگ کو روئی کا گالا کردیا

واہ ای ترک جہان تو قاتل عالم ہوا
پنجہ لیکر سرو ہی دار مالا کردیا

ٹہن گئی دلپہ امید روز فردا اب نہین
کیا قیامت اوس خدا نی قد و بالا کردیا

بزم مینو شانمین دونی قدر ابٹہ جائیگی
پوست کی دورون نی افیونی کو لالا کردیا

عشق بت موقوف کر بس اتو شکر کر
جالیکی گرتی نی اب آنکہونمین جالا کردیا

شعر

نیا انداز ہی ای باغبانو باغمین گل کا
یقین ہی ایک نظر دیکہی تو دل ٹکڑی ہو بلبل کا

سر نرگس پہ مار زلف بہی بل کہا کر دی ہین
سر چشم سیہ یا جال پہیلا ہی یہ سنبل کا

کہجوری چوٹیو نسی تازیانی کیون لگاتی ہو
پڑا ہی لپٹی دستار پہ بہی داغ کاکل کا



رقیب روسیہ یار زنخدان توڑ لیویگی
قناعت سیب پر کر کی مزا چکھا توکل کا

کرن سورج کی جلتی ہی رخ مہتاب تہتا ہی
ہ و خور کو جلاتا ہی تیرا عالم تجمل کا

مقام عشق مین کب خانہ جنگی تنگ ہوتی ہی
اوٹھا ہی دل اب نہین موقع ذرا صبر و تحمل کا

بلاتا ہی کبہی کو غیرونکو اوٹھاتا ہی
سناتا ہی کبہی قم وقتم کہین موقع ہی قلقل کا




شعر

لچیلا ہی سی نازک ہی ایجان بدن تیرا
اب چہو نہین سکتی ہم پہولا ہیہ چمن تیرا

انکہین تری نرگس ہین رخسار تری گل ہین
چہوتا ہی مونہ ہونکو سیب ذقن تیرا

ناخن تری سورج ہین اور چاند ہتہیلی ہی
آئینہ خود رو ہی شفاف بدن تیرا

دندان تری موتی ہین خورشید سیا ماتہا ہی
درجہڑتی ہین باتو نمین ایسا ہی دہن تیرا

عاشق لب رنگین کی بوسو نپہ ہوئی مائل
حصہ مین لگا سیکی یہ ملک یمن تیرا

اینڈا ہی عبث قد سی باغی ہو گلشن مین
کچھہ پاس نہین کرتا یہہ سرو سمن تیرا

او سی تجھی نفرت ہی غیرونسی محبت ہی
کب بھائیگا [illegible] کو ایجان چلن تیرا

شعر

مین تو ہون سلطان مضمون مجھی تو کیا جائیگا
شعر گوئی سی میری خاقانی شہ با جائیگا

محفلو نکو خلوتون کو روکی پاپی کر دیا
مین جہان جاونگا میری ساتھہ دریا جائیگا

ای مسیحای زمان بیمار کی تدبیر کر
موت سی بچ جاونگا گہر مین جو تو آجائیگا

بام کی اوپر چہپر کہٹ نی عجب عالم کیا
آج کل کوچہ سی عاشق کا ہی مردا جائیگا

خار خار غمسی بڑہ جاویگی عزت بہی یاد
دست وپائی عشق سی دامان صحرا جائیگا



فلک

ای فلک چندی فراقِ یار مین رکھا جو او — ساکنانِ عرش تک اپنا یہ نالا جائیگا

شعلۂ رخسی جلانی کی عبث تدبیر ہی — دل تو ہی خود سوختہ کیونکر جلایا جائیگا

کوی جانان مین چلو اؤ تماشا دیکھئے
وحشی ایک زنجیر گیسو مین پھنسایا جائیگا

شعر

وصل کی شب جب لگی مہندی ہمارا خون ہوا — دل ہمارا خون ہوا جب پای گل گلگون ہوا

مارِ زلفِ یار کی آگی نہ کچھ افسون ہوا — دستِ رنگین سی ہمارِ زلف کا شبخون ہوا

رفتہ رفتہ ہوگیا یہہ اتحادِ حسن و عشق — غیر سی آنکھین چھپا اپنی آپ پہ مفتون ہوا

ای فراقِ یار تن مین ہڈیان باقی نہین — کچھہ خبر بھی ہی تجھی لیلی کو ہی مجنون ہوا

طالعون تی پست کی آخر بلندی حرص کی — دفن ہمراہِ خزانہ آپ بھی قارون ہوا



کوہ و صحرا جل گئی کس سوختہ کی آہ کے
آہ اضطراب کہلا اے یار تو مجنون ہوا

درد و غم عاشقِ خود کشتہ کا سامان ہوگا
راحتِ دل سببِ رنج فراوان ہوگا

دہنِ تیغ سے بوسہ کی عوض چوٹ کرو
لبِ شمشیر لبِ زخم سے خندان ہوگا

فصل گلمین نہ لگیگا کبھی وحشی کا پتا
پہر نہ چہولی نہ گریبان نہ دامان ہوگا

محفلین چہوڑ کی بہاگینگی حسینان جہان
گلشنِ دہر میری آہ سے ویران ہوگا

جانکی جان نہی لیگی کہین ایجان جہان
منتین کرتا ہون اس جان پہ احسان ہوگا

کم نہین مہر سے کچہہ روشنی داغِ جگر
لختِ دل سے میری تربت پہ چراغان ہوگا

حسن خود رفتہ پہ مغرور نہو قاتل دہر
رتبہ شاہ و گدا حشر مین یکسان ہوگا






مسندِ حسن مزیب ہی تجھی رشکِ پری — افسرِ عشق میرا تاجِ سلیمان ہوگا

زیر کہا جائینگی دنیا مین حسینانِ جہان — گیسوی یار اگر رخ پہ پریشان ہوگا

پھر گیا ہمر طلبِ وصل سی آخر چپ رہ

سُن چُکی سُن چُکی صاحب وہی سامان ہوگا

شعر ۱۴

ہمسفر خالی چلی کیا عید مین غم ہوگیا — عشرۂ ذی‌حج مین ماتم تہا محرم ہوگیا

کس سلیمانِ جہان سی سکۂ الفت ملا — کونسا جاری زبان پر اسمِ اعظم ہوگیا

در گذر جیتا دل اس وحشی سی اسمین دم نہین — دام مین یہ دمبدم آیا تو بیدم ہوگیا

نوبتِ فتح و ظفر سی سینہ کوٹینگی رقیب — اب لوائی عشق فوجِ حسن پر خم ہوگیا

حرف سکہ کی طرح مین خانۂ زرین ہوا — کیا مٹی گا داغِ دل یہ نقشِ خاتم ہوگیا

کیون ڈراتا ہی اُوبہر کرای جہان پر زال
کیون مٹاتا ہی ہمارا نام رُستم ہوگیا

انقلابِ دہر سی بدلا نہین پر مِل گیا
صورتِ غم مجہسی ہی مین صورتِ غم ہوگیا

طعنۂ زاغ و زغن ہونگی حسینانِ جہان
خُمِ کلف زیر زمین اوسنی سا ایک جم ہوگیا

پہر خیالِ زلف مین یہ داغِ دل سونلا گئی
مُشک کا مرہم میری زخمونکا مرہم ہوگیا

بدنصیبی میری جائیگی نہ روزِ حشر تک
جامِ شہدِ صاف آکر ہاتہہ مین سم ہوگیا

عشقِ معشوقِ حقیقی مین مزا ہی شاہِ حسن
ایک گدا ادنی سا ابراہیم ادہم ہوگیا

کوہِ مروہ تک پہنچ جائینگی ہم ای باصفا
آب اس چاہِ ذقن کا آبِ زمزم ہوگیا

کونسی بدخواہ نی [illegible] اونہین بہکا دیا
آنا جانا آج کل اونکا بہت کم ہوگیا

اونہ




شعر

رفتہ رفتہ تمہی اب وصفِ کمر ہونی لگا — نخلِ قامت پہر ہمارا بی ثمر ہونی لگا

پہنس گئی دنیای رہزن مین ہزاروں مالدار — بی خبر تجہکو عبث خوف و خطر ہونی لگا

دیکہہ لینا پہر گلی سی اس چہری کی تیزبان — پہر تجہی مرغِ سحر وہمِ سحر ہونی لگا

قاتلِ حسنِ بتان کیونکر نہو سارا جہان — تذکرہ صورت کا صاحب بدر ہونی لگا

رشک کی ماری زمرد خاک مین ملجائیگا — کانکا سبزہ بہی اب عالی گہر ہونی لگا

کیونکی کیون پہر کالیان کہاینگی صورت بن گئی — لطف غیرون پر میری پیشِ نظر ہونی لگا

گفتگوئی عشق سی کیا جابجا رسوا ہوئی — تذکرہ میرا تمہارا در بدر ہونی لگا

کب رکی [illegible] سی تیغِ ابروی جانانکی چوٹ
سامنی تلوار کی دل بی سپر ہونی لگا






۱۱ شعر

گوش می نوشی مین سونیکا جو بالا دیکھا | جلوهٔ حسن صنم ہمنی دو بالا دیکھا

عارضِ سرخ پری چہرہ پہ کالا دیکھا | شب کو ہمنی اثر زلف چلیپا دیکھا

سرو یاد آیا جو اوسکا قد و بالا دیکھا | یا قیامت یہ قد ہمنی دو بالا دیکھا

چاند کو ہمنی رخ زخشم پہ ہالا دیکھا | قاتلا آج تو اس زخم کا آلا دیکھا

روئی فرقت مین تو ہمنی کہ دریا دیکھا | آہ ان آہونسی گلشن کو بہی صحرا دیکھا

مردِ میدانِ شجاعت کو صف آرا دیکھا | جوہر تیر و کمان خنجر زیبا دیکھا

برق رخسار کا سینہ پہ شرارا دیکھا | آپکی چوٹ نہ کی دلکو گوارا دیکھا

گلشنِ دہر مین اوسکا قد و بالا دیکھا | سرو آزاد چمن ہمنی دو بارا دیکھا

عارض زرد پہ بہ جو گئی آنسو سرخ | ربط و اسلوب بہار او خزانکا دیکھا

| | | |
|---|---|---|
| نہ کوئی معجزہ دیکھا نہ کرامت پائی | | ہمیں زندہ کیا قاصد کو مسیحا دیکھا |

نہ ملی پر نہ ملی تھی طبیعت صاحب

دلِ اظہر نے بہت لطف و مدارا دیکھا

| | | |
|---|---|---|
| جسمِ حضور تختۂ گلزار ہو گیا | ۴ اشعر | داغوں سی بندہ دیکھی زردار ہو گیا |
| آہوں سی جسمِ زار شرربار ہو گیا | | بجلی سی دل لگا تو اثر پاز ہو گیا |
| کافر اودہر جو بستۂ زنار ہو گیا | | بنن یہ بات سوچکی دیندار ہو گیا |
| جامِ شرابِ وصل سی سرشار ہو گیا | | کیا بی خبر کئی تھی خبردار ہو گیا |
| جو اوسکا چشمِ دل سی طلبگار ہو گیا | | بیشک خدا اوسکا مددگار ہو گیا |
| سچ ہی کہ تو طبیبِ دلِ زار ہو گیا | | بندہ یہ سن کی حسن کا بیمار ہو گیا |



ہر صبح و شام لیتا ہی آکر خبر ہما
کچھہ درد ہڈیون مین جو دلدار ہوگیا

کسکو خبر تنزلِ حسنِ بتان کی ہی
بندہ شروعِ عشق مین بیکار ہوگیا

محفل مین حال پوچھہ کی بلوایا کیجیے
دہوکی مین اپنی یار سی تہیار ہوگیا

سینہ سپر بناتا ہون مین دور دور سی
پلکونکا بہالا آپکا ہتہیار ہوگیا

ایک در ہی بند لاکہہ کہلی ہین جہان مین
جاؤ اجی نبولو خدا یار ہوگیا

ممکن نہین کہ جان بچی پیچ و تاب مین
سو تار ہو نگار زلفِ سیہ مار ہوگیا

ایک آیا ایک اوٹہہ گیا ایک بیٹہا ایک کہڑا
گہر آپکا معاف ہو بازار ہوگیا

ترکِ محبتِ می معشوق ہو چکی
[illegible] ہی اتنو عشق سی بیزار ہوگیا




اشعر

شروعِ حسن کا بیار اکِ نانہ ہوا
فراقِ یار مجہی موت کا بہانہ ہوا

بنا ہی مصرعہ دیوان ہمارا نو د اماد
عروسِ فکرِ معانی کو پہر بہانہ ہوا

شکم کمان کا خالی ہوا محبت سی
پلک کا تیر بنا اور دل نشانہ ہوا

وہ میرزا منش آنکھی دوری مین کبہی
گلوی شیشۂ مہرِ فلک جہکا نہ ہوا

کبہی نہ پنجہ شل سی کہلی گا یہ عقد
کہا نگار زلف مین پیدا یہ شاخسانہ ہوا

شعاعِ رخ سی در و بام ہو گئی روشن
مثالِ آئینہ میرا غریب خانہ ہوا

چہپا نہ مرکی بہی لسی خیالِ الفتِ بت
ہمین تو آخری قسمت بہی آشانہ ہوا

پسا ہی جاتا ہی نمکین صور تو نپر دل
زبانِ زخمِ جگر کو مزہ چکہانہ ہوا

نہ آپ زلف سی نکلا نہ خالِ رخ سی چہپا
میری نصیب نہین ایسا ہی آب و دانہ ہوا

کبھی اسیرِ ذقن اور گاہ قیدی رخ | اب اپنی دلکو پری رو کوئین جھکا نہ ہوا

زبانِ غیر سی پڑہ ہوائی عاشقانہ غزل

کبھی اوسی دلِ مضطر اگر دو کہا نہ ہوا




۵ شعر

فن عشقِ ماہ مین اب بدر بھی کامل ہوا | پندرہ دن سرکشی کرکی بہت حاصل ہوا

پھر جوانانِ چمنکی ہوگی مقتل مین بہار | گلفشان پھر سب پہ نخلِ تیغِ قاتل ہوا

شانہ کرکی گیسو رخسار و نپہ کیون بکہرا دئی | آئینونمین بال ڈالی اسی کیا حاصل ہوا

چار چیزین بانی انسان ہین یہ کیا ہوا | پانچوان عشقِ صنم عنصر مین کیون داخل ہوا

آبِ دندان جوہر یکا جب مجھی یاد آگیا | ماہی بی آب کی مانند دل بسمل ہوا

اوسکو غرا ہی نہین میری برابر دوسرا



تیغِ ابرو سی دلِ اخضر بہی اب گہائل ہوا

شعر

چاک دامن سی ملا چاکِ گریبان اپنا
آگی اب دیکہی کیا ہو سر و سامان اپنا

فکرِ دندانسی جو دیوانہ مین بہری ہین موتی
پاس کرتی ہین بہت لعلِ بدخشان اپنا

خفقانیکو مناسب ہنہین یہہ بند مکان
دل کہلا ئیگی بہت سیرِ گلستان اپنا

کانپ جاتا ہون جو سنتا ہون کہ وہ گہر مین ہین
دل لرزتا ہی بہت بہرِ رستان اپنا

سرو قد یا درخِ یار سی کہل جاتی ہین
صرصرِ غمسی خزان ہی چمنستان اپنا

سرد مہری نکرو گرم کرو پہلو بہی
کیا یونہین گذریگا ایجان زمستان اپنا

جگمگا رہتا ہی ان وزون مضامین کا بہت
طائرِ شمس پر اوڑتا ہی پرستان اپنا

لاکہہ صورتسی اسی وزمین سمجہاتا ہون
اب نہین مانتا اپنی دلِ نالان اپنا

صید تیرِ مژگان کا جو آتا ہی خیال
لوٹ جاتا ہی وہین یہ دلِ بریان اپنا

ہین تو سردارِ شہیدانِ جہان ہم قاتل
پاس کرتا ہی بہت گنجِ شہیدان اپنا

دوسری نہین جگہہ پہ وہین جاتی ہم
نہ ملا پر نکلا آپ سی درمان اپنا

تا کمین رہتی ہین ہم روز یہان سیتاً
کم نہین مہر سی ہرگز دلِ سوزان اپنا

اسی گلزار کیا اوس مین بہری ہین گانٹی
کیون نہ مداح رہی باغ و بیابان اپنا

دونگی پہوٹی کی یہ جائیگی جل جائیگی
سر دہنا کرتی ہی پہر شمع شبستان اپنا

پاون پہیلا نیکو دیتا نہین تہوڑ یسی مین
کیا برا نام کیا گنبدِ گردان اپنا

بوسی لو مصحفِ عارض کی اشارہ وہ یہ ہے
جسکا جی چاہی پڑہی وقف ہی قرآن اپنا

چاندنی مین سیر خورشید نکل آتی گا
منہہ دکہاتا نہ اوسی ای مہِ تابان اپنا

رند مشرب کا گذر ہوتا ہی چہپ چاپ یہین
دین پوشین کرین گبر و مسلمان اپنا

افسرِ داغِ جنون تختِ بیابان پہ ملا
ڈہنپ گیا تاجِ الم سی سرِ عریان اپنا

باغبان توڑ نہ لی چونچ نہ بلبل کی لگی
اینہو پوشیدہ کر و سیبِ زنخدان اپنا

یوسفِ دہر ہی تو اور مہِ کنعان ہی تو
ای عزیز آج تو دی چاہِ زنخدان اپنا

خاک چہانی ہی بہت رشک سی گلزار و چمن
زار کہان ہی گلِ خندان اپنا

۱ شعر

دلِ زار کو رشکِ بہار کیا تجہی کچہہ بہی ہمارا الم نہ ہوا
رخِ یار مثالِ ہزار کیا نہیں باقی کوئی جو ستم نہ ہوا

یہ خزانہ ہی واہ اثر کو میری ملا ہو نہ تو رشکِ قمر کو میری
ملا کونسا داغ جگر کو میری کہ جو دلمین بجائی درم نہ ہوا

جو غنی ہی گدائی فراق ہوئی جو قیصر تہی حسن مین طاق ہوئی
پڑی صدمی یہ ہمپہ کہ شاق ہوئی الٰہی مین اسکا الم نہ ہوا



دل زار جو عشق مین زار رہا نہین اوسکی کسیکو خبر بہی ذرا
رہا دیر ہی مین اسی بت مین صید آگہی اکی شیخ حرم نہ ہوا

تن زار کو عشق کا داغ دیا میری لگی ہیلنی کو باغ دیا
مجہی تم مین جام ایاغ دیا میری جلنی کا تجکو الم نہ ہوا

پہری مرغ سحر کی کلیہ چلی وہین آ کی قضا بہی تو پہر ٹلی
یہ چہپا وہ نگار ز خفی وجلی مری یار کا مجہپہ کرم نہ ہوا

میری مونہہ مین زبان نہین شکر خدا استو قابل گریہ ہی خال مرا
برہی آپکی دیکہتی جور و جفا و ستم جو قدیم تہا کم نہ ہوا

کبہی سر کو جو جہکانہ کرتی تہی ہم سو وہ آن پڑا تری پر قدم
تری سر کی قسم تری پا کی قسم کسی اور کی آگی یہ خم نہ ہوا

دل و جان فدا تہا جو تجہپہ صنم گیا عشق مین سوی ملک عدم
بہلا اور کا شکوہ تو کیا کرین ہم مری ہیکا تجکو بہی غم نہ ہوا

کر اب ... زار تو بند وہان نہین مونہہ مین تو قابل شعر زبان
اوٹہی یار بہی پاس سی کہی یہ گمان تری لیہ بہی کیا کیا الم نہ ہوا

شعر

وصل مین دیکہہ تپ ہجران نی آخر کام تمام کیا
یا وہین قد کی آہین کہینچین وارہ یہ جا کی مقام کیا



عشوہ و غمزہ و ناز و ادا شوخی و چستی و چالاکی — سب نی ملکر دیکھہ چکی آغاز کا کیا انجام کیا

کس بلبل کی دلکو جلایا کونسی بیکل کلی ہوئی — اتنی دیر رہی گلشن مین بو لو کیا کیا کام کیا

محفل عیش مین خوب بنایا سامان میخوار یکا وا — شیشہ میری دلکو بنایا چشم کو اپنی جام کیا

وصلسی خوش کر واُنکو دل اُرہی سکا الم مین پہیا — تیر مژہ دکھلا کی اوس وحشی کو تمنی رام کیا

شعر

ہر موی بدن زلف گرہ گیر مین اُولجہا — چہرہ سی جو نکلا تو شب قیر مین اُولجہا

جی چاہا کہ مضمون کی بلائین وہین لی لون — کلک سر انگشت جو تحریر مین اُولجہا

پھر روشنی طبع رسا اپنی بڑہی گی — پھر شمع کا سر آ کی گلگیر مین اُولجہا

پھر دل نی مری سلسلہ جنبان کیا مجکو — غل پڑگیا پھر زلف کی زنجیر مین اُولجہا



ابروسی نظر جا پڑی پلکون پہ صنم کے
نکلا جو کمانونسی یہ دل تیر مین اُلجھا

وصفِ خط و عارض مین زبان کہل نہین سکتی
اس مصحفِ ناطق کی مین تفسیر مین اُلجھا

پہونچا کی دہن دل نی لیا تیغ کا بوسہ
رومال جو شمشیر کا شمشیر مین اُلجھا

تیری غزلون پہ ہلالی بہی فدا ہے
فرہاد بہی شیرینیٔ تقریر مین اولجھا

۹ شعر

طفل مکتب نی سرِ مرغ منور توڑا
خط بہی پُرزی کیا اور دل بہی برابر توڑا

سخت جانیسی یہ تلوار بہی عاری آئی
میری گردن پہ نہ جلاد نی خنجر توڑا

نامِ حیدر نبی ابہی در کو اوکہاڑون اُکہٹ
دیکھہ لی ایک نی جا کر درِ خیبر توڑا

کیا مزیب ہوا اوس سیم بدن نا رکہو دُ
مچھلیان کا نوئین اور سینی کی اوپر توڑا



باغِ عالم مین ملا نخلِ محبت کا یہ پہل | یعنی اوس سیبِ زنخدان کو جا کر توڑا

قابلِ صیدِ محبت نہ رہا مرغِ بدن | دلِ نازک کو میرا تو نی ستمگر توڑا

روتی روتی جو ذرا آنکہہ نی آنسو نہ دئی | جنس کا ہو گیا ہر شہر مین گہر گہر توڑا

تیغِ ابرو سی جگر کی ہوئی ٹکڑی ٹکڑی | تیرِ مژگان نی ہمارا تنِ لاغر توڑا

باغبان ہنستی ہین [illegible] ہی کہلا جاتا ہی

رقص کا لیتا ہی جب سرو صنوبر توڑا

شعر

چاک چاک اپنا گریبان نہوا تہا سو ہوا | وحشتِ دل کا جو سامان نہوا تہا سو ہوا

رخ تیرا آتشِ سوزان نہ ہوا تہا سو ہوا | دل میرا شمعِ شبستان نہوا تہا سو ہوا

ابر مجہپر کبہی گریان نہوا تہا سو ہوا | گہر کبہی خانۂ زندان نہوا تہا سو ہوا



چمنِ عشق بیابان نہوا تھا سو ہوا
زخمِ دل خوردہ نمکدان نہوا تھا سو ہوا

زرد رنگِ رخِ جانان نہوا تھا سو ہوا
دل کبھی طفلِ دبستان نہوا تھا سو ہوا

باخدا دیر مین رہبان نہوا تھا سو ہوا
کافرِ عشق مسلمان نہوا تھا سو ہوا

جور جو گنبدِ گردان نہوا تھا سو ہوا
دل کبھی گنجِ شہیدان نہوا تھا سو ہوا

رخِ انورسی مین حیران نہوا تھا سو ہوا
کبھی ای زلف پریشان نہوا تھا سو ہوا

ظلم و جورِ شبِ ہجران نہوا تھا سو ہوا
خانۂ گور مین مہمان نہ ہوا تھا سو ہوا

چشمِ انصاف سی طوفان نہوا تھا سو ہوا
دلِ ابتر چمنستان نہوا تھا سو ہوا

شعر ۹

نورِ دل عقدِ ثریا مین جو پایا نگیا
مر گیا ہجر مین مہ داغ اوٹھایا نگیا



عشق کا حرف کبھی منہہ سی سُنایا نگیا
جگرِ عاشقِ دلسوز جلایا نہ گیا

ٹھوکرین کہاتا بہلا سا منا کیونکر کرتا
پاؤن شل کبک کی تہی راہ مین آیا نگیا

خوابِ خرگوش ہی غفلتین پڑی ہین رقیب
بختِ بیدار کو عاشق کی سولایا نگیا

زہر پلوادیا زلفون سی چہوڑا اگر مجہکو
مجسی امرت کا نوالا بہی کہلایا نگیا

ہاتہہ مل مل لیئ اوس فتنۂ عالم نی آہ
عطرِ مجموعہ سی مجکو جو بسایا نگیا

جسّی چوکا وہ مرا جسپہ پڑا اچہی گیا
تیرِ مژگان کبہی تودیہ لگایا نگیا

کیسی جلاد ہین بت میرا تو دل نازک ہی
مردہ گنگا مین بہی ہندو کا بہایا نگیا

کوچۂ یار مین دہونڈا بہت اختر مینی
ایسا کہویا گیا دل میرا کہ پایا نہ گیا

سمجھتی ہین جسی افلاک خانہ ہی میری دل کا — ۱۶ شعر — لگا ہی دور جا کر آشیان غم عنادل کا

رہا کرتا ہی ست فیض جاری ہمیہ قاتل کا — بچھوڑا اپر بچھوڑا ہٹ یہی کی دیا بہت بل کا

تڑپ اور بیقراری ہی تیری مقتول مین اتنی — پڑا ہی برق پر شاید کہ پرتو حال بسمل کا

اوڑادون مرغِ مضمونکو مین بے پر کری عالم مین — دیکہا دون طایرِ مضمون مین عالم نیم بسمل کا

بچاو کشتی تن بحرِ آتش سی او بہار وہی — علی ابنِ ابی طالب پڑا ہی کام مشکل کا

عجب کیا زاہدا تیری عبادت تیز ہو جاوے — پڑہا شل کلام اللہ سیپارہ میری دل کا

اداسی مار عالم کو نگہہ سی قتل کر ہمکو — دیکہا دی قاتلا مقتل مین سبکو رقص بسمل کا

ہوا ہون داغدار ایسا کہ اندہی ہو گئی مہرو — مٹا دیتا ہی دل عالم فروغ ماہ کامل کا

غرور اس حسن پر جتنا کرو تم زیب دیتا ہی — نہین دیکہا کوئی عالم مین اس شکل و شمائل کا

وہو ئین سی آہ کی طیار لیلا کی ہوئی محمل
نبایا چاک دلسی ہمنی پردا اوسکی محمل کا

فقط اک بوسۂ شیرین بجو دہن سے خرچ کیا ہوگا
گناہانِ کبیرہ سی ہی کرنا رو سائل کا

بہت نظرو نمین اوس لیلی شمائل کی ورایا ہون
پتا پوچھا کری صحرا مین مجنون ہی منزل کا

پری بطرح عاشق ہی بیا یہ جائیگا کیونکر
یہان کچھ کام ملا کا نہی کچھ کام کامل کا

تڑپ کر جا ہی پہنچونگا مین عینِ قبلین اوس تک
میرا کیا جائیگا گر ہاتھہ دکھی گا تو قاتل کا

مین مشتاقِ اجل ہون کاش کسدن تک ہی آئی
وہانِ زخمِ خندانسی کرونگا شکر قاتل کا

اعانت بہرِ آن چاہتی محزون وغمگین ہے
نہین کہو لو گی حیدر آنکہ عشق ہی مشکل کا

گالو نپہ جو اوس یار کی بالا نہین رہتا
شعر
دنکو کبھی مہتاب پہ ہالا نہین رہتا



تیری قد و بالا نی قیامت بھی دیکھا ہی | ہی کونسا دن دل تہ و بالا نہین رہتا
ساغر بھیرا کم ظرف جڑھا جا نہین دم مین | مجھہ رند کی ہاتھو نمین پیالا نہین رہتا
تر کمر یار نہ تپلی مین سما یا | شاعر کی کبھی آنکھہ مین جالا نہین رہتا
اوڑ جاتا ہی آہو کا دھوان ایک ہو ہین | نالان ہون زبان پر میری نالا نہین رہتا
کوڑی بھی نہین پاس کنارے جو بنا ئین | قبضی مین سرو ہی کا بھی مالا نہین رہتا
کیا منہہ جو تری منہہ سی وہ منہہ اپنا ملاوی | غیرت سی تیری منہہ پہ دوشالا نہین رہتا

اغیار نی جو کھینچا تو کنارا کیا جلدی سے
چل دیتا ہی جھپٹ چاہنی والا نہین رہتا

گلشن دلسی جو مینے سر لا لا کھینچا | ۱۲ شعر | داغ پڑ پڑ گئی حب یار کا نقشا کھینچا

حسن



حسنِ یوسف نی اگر عشقِ زلیخا کھینچا
شوقِ مجنون نی سرِ پردہ لیلا کھینچا

گاو دم آہ جو کی سروکا دہو کا پایا
کبھی ہم ہمنی قدِ یار کا نقشا کھینچا

کیا نظر پڑ گئی تیری رخِ تابانکی جھلک
ماہ نی منھہ پہ یہہ کیون ابر کا پردا کھینچا

ہمنتو بیہوشِ ازل ہین ہمکو کچھہ نہ کہو
زہر مارِ سرِ محبوب کا سارا کھینچا

بات جو منھہ سی کہا کیجئی پوری بہی تو
سارا دل ٹوٹ گیا آپنی آدہا کھینچا

آئینہ بن گیا حیران کہلی سب قلعی
کفِ پانی تری حسنِ یدِ بیضا کھینچا

پی گیا آنسو ونکو خوفسی غیرونکی مین
ابر کی طرحسی ان آنکہونسی دریا کھینچا

یدِ بیضا کا ملا ہاتھہ کو اوس کی رتبہ
میری معشوق کا مانی نی کفِ پا کھینچا

صورتِ ابرِ تنک ہی رخ روشن پہ نقاب
ماہ پر قدرتِ اللہ نی ہالا کھینچا

برق حسن آپکی گر کو ندگئی بدلی مین — تپشِ دلنی ادہر دلسی شرار کہینچا

رند و زاہد سی کبہی میل نہین ... کو
وہ کشاکش مین پڑا پہرتا ہی کہینچا کہینچا

شعر

ہماری سامنی جب شوخ مہ لقا آیا — گلی لگا لین یہی دلمین بارہا آیا

پڑا ہون جان نہین تنمین جان سی آوی — کہو کہو کہ کدہر قاصد صبا آیا

نگاہ سی مستی تو ابر سیہ جہا نمین وہ اٹھا — حیا کی پان رقیبونکا خون بہا آیا

خدا خدا کرو کہتی ہو کیا حنا سی ڈرو — ہٹو ہٹو کہ وہ بت بر سرِ جفا آیا

کبہی تو برق سی چشمک زنی مین ہو — سُنا ہی ابر کو رونی مین وہ ہنسا آیا

اوٹہو اوٹہو چلو محفل بڑہا دو رات گئی — غضب ہوا جو یہان وہ بگڑ چلا آیا






ہزار حشر مہر و نثار ہووینگی
جبین پہ اپنی وہ افشان اگر جما آیا

ہو گیا بنے ملائک بہی تیری انداز کا
کیا بیان کیجی خداوند دو عالم ناز کا ۰اشعر

پہر خیال اس مطلبِ عنقا کو ہی شہباز کا
صید ہو پہر نام ہو اس عاشقِ جانباز کا

غیر کب دمساز ہونگی کسپہ ٹوٹیگا ستار
تار جہک کر بنگیا مضراب کی آواز کا

واہ وا صیاد تجہین ایک نفس بہی تنگ ہی
طائر جان کو ارادہ ہو گیا پرواز کا

ایک کو دو کر دیا ابرو نی دوسی چار تہے
کیا بتاؤن کاٹ مین اس تیغ خانہ ساز کا

ہجر مین ہم سوچ لیتی ہین وصالِ ماہ رُو
یا الٰہی نیک ہو انجام اس آغاز کا

جسکو چاہی تو لبِ جانبخش نہی مرنی کری
وہ طلوع مہر ذرہ ہی تیری اعجاز کا

مجلسِ شاہِ شہیداں جبسی دنیا مین ہوے | نیلہ گون ہی رنگ چرخِ تفرقہ پرداز کا
اپنا خمسہ منتشر ہی ہی عناصر مین خلاف | چوکڑی دم بھرتی ہی اوس آہوی طنّاز کا

واہ میٹھی باتونسی یہ تجھے پھسلا لے گئے
تو تو بن ہو گیا اس حسن بے کے انداز کا






شعر

عارضِ صافی اوس گُل کی چمن یاد آیا | زلفِ خوشبوی پریرو سی ختن یاد آیا
چوکڑی بھول گئی جسکو ہرن یاد آیا | پنجتن پاک کی صدقی سی وطن یاد آیا
وصفِ لبہای پریرو سی یمن یاد آیا | دُرِ ناسفتہ کو وہ طورِ سخن یاد آیا
عیش و راحت مین مجھی رنج و محن یاد آیا | بزمِ احباب مین وہ عہد شکن یاد آیا
صورتِ مرگ نظر آگئی رخسار و نسی | دیکھہ کر خنجرِ ابرو کو کفن یاد آیا

کاشغر کا جو منگاتی ہین سفیدہ جرّاح
مجھی زلفونکی لئی مشک ختن یاد آیا

ڈھونڈھتا تھا کہ معمہ ہین نہ بھگون ای یار
ذرّ کا سوراخ جو دیکھا تو دہن یاد آیا

عشق پستہ ہوس سیب تمنائی گل
لب ورخسار و ذقن وقت سخن یاد آیا

نہ رہی گا نہ رہی گا اسی یہ غربت ہیہی
زار کو اب اپنا وطن یاد آیا




۵شعر

یار سمجھی تھی مگر تر کِ ستمگر نکلا
تو لا الفت مین دل ترک تو پتھر نکلا

مارِ گیسوی رسا کان کی پاس نکلا
زہر اس سانپ کا دل پر مری جا کر نکلا

چلو میخانہ کو او ٹھہ کر کہ گئی شامِ خمار
میکشو مژدہ کہ خورشید کا ساغر نکلا

چوری چوری مین تو جہلی کا بھی نقصان ہوا
بن گیا چور محل اور نیا گھر نکلا

کیسی بیدرد یہ صیّاد نے کتری پر صاف — سال پر سال کٹا پر نکوئی پر نکلا

آج مین شوق شہادت مین بنا شمع صفت — پھر قلم کر اسی ای یار میرا سر نکلا

جا رہی جا بسی یہی انصاف کیا کرتا ہی — بیخبر حیف ہی گہر سی بہی نہ باہر نکلا

دلِ سوزان سی میری تمہین ہوئی کتنی فشا — مجمر سینی مین کیا گرم یہ اخگر نکلا

کیا کہین اپنی نظر جو کہ گئی اسجا پر — جانتی تہی جسی سرو وہی نکلا

شعر

دنکو بھی یار کی ہی دیوشب تار گہٹا — کیون ڈراتی ہی مجہی اٹکی سر بار گہٹا

جنس دل کم ہوئی ہر طرہ کا بازار گہٹا — اپنی نظرون سی مجہی تو تو نہ ای یار گہٹا

فکرِ مضمون سی اگر کلک شہر بار گہٹا — غم و اندوہ کی چہا آئی وہین بار گہٹا



دلسی پُر دل ہوی یا دلسی ہوی ہم بیدل
میرا ہر مصرعہ دیوان بہی گہنگہور ہوا
وہ پڑی یہ پڑی او سجا گئی اسجا آیی

جہوم جہوم آتی ہی یہ کس لئی ہر بار گہٹا
اس سیاہی پہ عبث جہومتی ہی یار گہٹا
بجلی کی آج لگا آئی ہی ہتہیار گہٹا

جیسی اوس برق کی الفتین ہی   بیمار
دیمین لینی کو خبر آتی ہی سو بار گہٹا

صدقی خدا کی دلکا بہی اب مدعا ہوا
تُم مہربان تہی تو سبہی مہربان تہی
ہونٹہہ اپنی چابتی نہین کسطرحسی ہم
خونِ شہید نازسی منہہ لال لال ہی

شعر

تُم گہرمین بند ہوگئی مطلب روا ہوا
تُم کیا خفا ہوئی کہ زمانہ خفا ہوا
جب چہولیا نمک کو تو دل بدمزا ہوا
ہاتہومین خوب رنگ حنا ہی رچا ہوا



کوچہ ہر ایک رشکِ گلستان بنا دیا — نکلا جدہر سی پہولو نمین وہ گل لبا ہوا

پر نور میرا خانۂ دل ہی چراغ سی — روشن ہی داغ عشق تمہارا دیا ہوا

مرہم کوئی لگائی جو دو چار داغ ہون

کاٹن تو سر سی ہی پانک جلا ہوا

۱۲ شعر

جب دوات و خامہ مانگونگا حسن ملجائیگا — جب کبہی شنگرف آتی کی مین ملجائیگا

گر یہی دلسی فروغِ شعر بہی بڑہ جائیگا — پہوٹ نکلونگا جو شمعِ انجمن ملجائیگا

عالمِ غربت کی ہمکو سیر ہو ویگی نصیب — بیوطن ہو جاؤنگا جب تیرا تن ملجائیگا

کہا فنس کہو ویگا بہت ای باغبان گلزار مین — کج کلہ غنچہ ہو جب گل پیرہن ملجائیگا

طوق گردن مین مثال فاختہ کیون ڈالتی — علم کیا تہا سرو سی سبب فن ملجائیگا



جوشِ وحشت ہی تیز مرگ اب کسکو ہی — پہاڑ ڈالونگا اگر ذکر کفن مل جائیگا

ہفت کوکب کا اثر ہی ساتوان بند ہوا — آہ وزاری درد وغم رنج ومحن ملجائیگا

کیا ہوا غیر ونسی ملنی کی جو کہاتی ہو قسم — محفلو نمین ٹوک دون جب وہ سجن ملجائیگا

پاؤنپر کبکِ دری گرگر پڑینگی راہ مین — رام کرلیگا اوسی بہی گر ہرن ملجائیگا

وہ قدِ بی بار ہی اپنا قلم ہی بار وار — کلکِ مضمونسی میری سرو سمن ملجائیگا

تختِ غربت سی کہین بہتر ہی کاسہ فقر کا — بہیک مانگینگی اگر اپنا وطن ملجائیگا

شعر گوئی کا مزا [illegible] مین بالکل آچکا

مطلبِ دل بہی بعشق پنجتن ملجائیگا

میخانہ مینوش مین جانا نہین ملتا — شعر — مخمور کو اب اور ٹہکانا نہین ملتا



غیر آئی جو در پر ہمین جانا نہین ملتا
کس منہہ سی پہرین ہم کہ بہانا نہین ملتا

اوسی جو الگ ہون تو سبہی دوست ہین اپنی
اوسی جو ملا ہین تو زمانا نہین ملتا

لختِ دلِ صدچاک کی فرقت مین غذا ہی
زندان مین بجز غم کوئی کہانا نہین ملتا

بہ جاتی ہین دل آبِ روان قنا ہی غم مین
برسون اوسی دریا مین نہانا نہین ملتا

مضمون دُرِ دندان کی مسلسل جو بیان ہین
اب سلکِ دُرِ نظم مین دانا نہین ملتا

غم مثلِ صبا سانس کی ہمراہ در آیا
ہمکو تو نوالہ بہی چبانا نہین ملتا

ای شیرِ خدا غمگین بیکس کی مدد کر
شاعر کو کہین اور ٹہکانا نہین ملتا

تم گلی سی مل گئی اگر دل اپنا بڑہ گیا
۹ شعر
کیا گہٹا صاحبکا اسمین بندیکا کیا بڑہ گیا



امتحاناً کیجئی کتنا جیونسی اختلاط
رابطہ ان باتونمین یا گہٹ گیا یا بڑہ گیا

رفتہ رفتہ ہو گیا یہہ اتحاد حسن و عشق
جسقدر زلفین بڑہین اوتنا ہی سودا بڑہ گیا

قطع کرتی کرتی وحشت کے بہی پاؤن تہک گئی
ایسا طول و عرض مین دامان صحرا بڑہ گیا

صورت گرد اس بیابانمین بہٹکتی ہم رہی
قافلہ منزل پہ آگی دوستونکا بڑہ گیا

حسرت شوق ہم آغوشی جو کی خط مین رقم
کم کیا ہرچند مضمون تمنا بڑہ گیا

میری مسی ہی تمہاری گرمی بازار حسن
مول یوسف کا خریدارون ہی سی تنہا بڑہ گیا

کہولکر رونا جو دل طوفان آتا شہر مین
آنسوونکی چار ہی قطرونمین دریا بڑہ گیا

آسمان پر کیون نہووی یار کا اختر دماغ
گہٹ گئی ہم حسن سی اوسکا رتبہ بڑہ گیا




۱۲ شعر

جہاں مین عیش و نشاط و سرور بینی کیا
جو کچہ نگر نا تہا ای شکِ حور بینی کیا

کلام بی ادبانہ حضور بینی کیا
خطا معاف ہو جو کچہ قصور بینی کیا

بغلمین داب کی دونا سرور بینی کیا
وہ پاس بیٹہی تو رنجش کو دور بینی کیا

صفای سینہ روشن سی کہل گیی قلعی
غبار آینہ دلکو دور بینی کیا

زمین پہ پاون تہی تو سر ہی سجدہ مین ہی خم
وہی سمجہتی ہین جو کچہ غرور بینی کیا

گرا جو کوہِ الم روشنی بڑہی دل کے
صفای سینہ وتن رشکِ طور بینی کیا

ملا نہ نام بہی نرمی کا سنگدل تجہ مین
ہزار بار جگر کو تنور بینی کیا

شرف مکانکو نامِ مکین سی پیدا ہے
جب ایسی مصرع کو بیت السرور بینی کیا

خوشی سی گہاٹ مین انگیا کی غوطی کہاتا ہون
کبہی جو ساحلِ غم سی عبور بینی کیا

اجور وہ پہلی ہی سی دستِ گورکن مین دیا | جو کچھ کہ کرنا تھا پھر قبور ہی مین کیا

کبھی سزا نہ ملی گی وہ نیک طینت ہین | وہ خوش نہاد ہین اونکا قصور ہی مین کیا

ستاری چھوٹ گئی منہہ پہ یار جانی کی | جو کچھ کہ کرتی تھی آخر ضرور ہی مین گیا




۱۳ شعر

تعشق مین بڑہ کر یہ عالم نہ نکلا | جو سمجھو تو مجنون سی مین کم نہ نکلا

نیا قافیہ ہاتہہ میری لگا ہی | کوئی اوسکی سینہ سی محرم نہ نکلا

وہ جا کونسی ہی جہان مین نہ رویا | کب افسانۂ اشک بے نم نہ نکلا

بہت مصرع ہنر و کیہی گہسیٹا | قدِ یار سی پر وہ باہم نہ نکلا

بہت سینہ کی وصل و ہجرِ صنم مین | کسی فصل مین پر وہ موسم نہ نکلا

چمن مین نہ طالع ہوا سب تہی گذرتی | وہ خورشید کیا پھر شبنم نہ نکلا

یہہ کسکی محبت کا پتلا بنا تھا — ہوا ہوگئی روح پر غم نہ نکلا

سیہ خیمہ لیلے کا تہا بہر مجنون — مری موت کا کوئی ماتم نہ نکلا

عبث منعمو میکدیکی ہوس ہے — کبھی خم بکف قبر سی جم نہ نکلا

بڑا شور پہلو مین تہا نازکی کا — جو چیرا تو خون نکلا اور دم نہ نکلا

رہا خاک کہا کہا کی اوسکی گلی مین — گنہ کر کی جنت سی آدم نہ نکلا

بہت گل کہلائی ہین الفت نی تو کیا — مری داغ کا کوئی مرہم نہ نکلا

طلوع محمد بہی ہو پیش اختر
ابہی تک تو خورشید عالم نہ نکلا

صنم سمجھتا ہی کون اسکو رنگ کا ٹیکا — ۹ شعر — تیہہ بندیا ماتھی پہ کبھی کلنگ کا ٹیکا



یقین ہی وہ بتِ ہندو بہی اوسکو پوجی گا
ہم اپنی سر کو سمجہتی ہین سنگ کا ٹیکا

ہزار بار تو کہینچا ہی تُنی رشتۂ دل
یہ گل کا داغ ہی جیسی پتنگ کا ٹیکا

مٹی نہ نام و نشان ہی نوشت قاتل ہی
پلک کا تیر ہی ماتہی پہ خنگ کا ٹیکا

عبث رقیب دہکتی ہین لومڑی کی طرح
یہ داغ دل ہی میرا کیا پلنگ کا ٹیکا

تمہاری سکۂ زرسی بڑہی ہی قدر میری
خدا رکہی یہ میری نام و ننگ کا ٹیکا

جبین پہ داغ عبادت ہمیشہ تابان ہو
خدا نہ زاہدون کو دیوی بنگ کا ٹیکا

سپیرہ وجد مین لاتا ہی مار صحرا ئی
یہ تو بنڑی تو ہی روئی نہنگ کا ٹیکا

یہ ماتہا صاف ہی [illegible] نہو تو اسپہ سوا
ستارہ بن گیا اسپِ سُرنگ کا ٹیکا






۱۲ شعر

محبت کا یہی آغاز ہی انجام کیا کرتا
نصیحت کون سنتا اور دلِ ناکام کیا کرتا

تپِ فرقت بجاتی تھی کیونکر نبض دیکھلاتا
طبیبونکو بھلا مین مفت مین بدنام کیا کرتا

کبھی سودا تھا اوس زلفِ سیہ کا جسی کیا مطلب
مری تاریک خانہ مین چراغِ شام کیا کرتا

جگر جل جل گیا اغیار کا اوس گرمجوشی سے
رقیبونکو بھلا پختہ خیالِ خام کیا کرتا

ذرا پھر کشمکشِ چشمہ کی اوسکو دکھلادون
مین ایسا ناتوان ہون روغن بادام کیا کرتا

رخِ تینوش سی ہر وقت منہ پھلائی رہتا ہی
جو ہوتی گردشِ بخت آفتابی جام کیا کرتا

مری ہر رونگٹی نی جا لگی جالی مین گھر پکڑا
اوسی خود ہو گیا جنجال اسجا دام کیا کرتا

قبائی گلگو پھاڑا جب مرا گل پیرہن آیا
بھلا اس تنگدی مین جامۂ احرام کیا کرتا

جلا کر پھونک دیتا خانۂ اغیار گرمی سی
مری سینہ مین در آیا تو پھر حمام کیا کرتا

پہنچتا بہی اگر مین اوس گلی مین خاک نیند آتی ... صد اگہڑیال کی سنتا بہلا آرام کیا کرتا

یہ تصویر مبارک اس تصور کو جو بہا جاتی ... پہر اوسکی سامنی بہزاد کا مین نام کیا کرتا

زمین پر روشنی آتی نہین بڑہ کر وہ کیا جاتی

غزل گوئیمین الس ... کو مین نام کیا کرتا




۱۲ شعر

زور سی غیر نی اگر درِ جانان مارا ... و یو نی منہہ پہ مری تختِ سلیمان مارا

مجہہ پتہر نہ کوئی پہینکتا مجنون ہشیار ... کسنی اوستادکو ای طفلِ دبستان مارا

چاہ مین تیری عزیزونسی چہپا ای یوسف ... تیری داغون نی مجہی ای مہِ تابان مارا

چاک کاغذ ہی قلم ٹوٹ گیا چشم ہی کور ... اس سیاہی نی مجہی ای شبِ ہجران مارا

صاف تقصیر ہی مو بافیمین ان بارون کی ... کوئی کوڑا نہ اہنین کاکلِ پیچان مارا

| | |
|---|---|
| ان نگاہون کی لئی ہمسا بہادر ڈہونڈہو | دلسی رستم کو جو مارا کوئی نادان مارا |
| آہ سوزانسی جلا کر ابہی پہونکونگا تجہے | کوئی پروانہ اگر شمع شبستان مارا |
| باغبان روتی ہین کیا سحر نفسی مین دیکہا | یہ نیا پہول تہا کسکو گل خندان مارا |
| بہول جائیگا سبق الفت لیلی کا ابہی | مجہپہ مجنون نی اگر سنگ بیابان مارا |
| ہاتہہ سی تیغ اوٹہا نا ہنی اکت پہ گران | پنجہ انگہہ سی ای رستم دوران مارا |
| فقر اکو نہین شاہون سی لڑائی کا رواج | دل اگر روک لیا شاہ حسینان مارا |

آسمان باندہین ہین ای قلق تلو غزلو ہین بہت

اس زمین مین دل [illegible] کو کہو ہان مارا

| | | |
|---|---|---|
| ہر عاشق دل سوختہ دیوانہ ہی اوسکا | ۱۲ شعر | وہ شمع تجلی ہی یہہ پروانہ ہی اوسکا |



مجنون قدمِ عشق نہ راغورسی کہنا — صحرای جنون دیکہہ یہ ویرانہ ہی اوسکا

نورِ سحرِ صاف توہی خندۂ مہ رو — شب جسکو سمجہتی ہین وہ شرمانہ ہی اوسکا

دنرات کہلا جبسی رخ و زلف کو دیکہا — شمعِ سحری دیکہہ یہ پروانہ ہی اوسکا

خورشید جو مغرب سی پہر اشب کا ہوا دن — شقِ مہ تابان تو اک افسانہ ہی اوسکا

زلفونمین وہ کرتا ہی دل چاک سی کنگہی — جو آینہ اپنا ہی وہی شانہ ہی اوسکا

سودائی ہوی دیکہہ کی پہر ہوش نہ آیا — زلفونکا اولجہنا بہی اک افسانہ ہی اوسکا

وصلت سی لیا کرتا ہی وہ جنسِ محبت — بازارِ جہان مین یہی بیعانہ ہی اوسکا

کیونکر نہ رہی دلمین میری یار کا جلوہ — ای ہمنفسو دل یہہین خانہ ہی اوسکا

مین نذر کرون وصلمین کیونکر نہ زرِ داغ — ہجرِ رخِ تابانسی یہ جرمانہ ہی اوسکا

| وہ کافرِ بدکیش ہیہ دینداِر محبت | | کعبہ جو ہمارا ہی تو بتخانہ ہی اوسکا |
|---|---|---|

کیون دلمین نہ خاک اوڑاے بیتاب
اس کوچہ مین کہویا گیا جانانہ ہی اوسکا

| | اشعر | |
|---|---|---|
| یہانمین گوسلیمان کیطرح جاہ وحشم پایا | | مگر کاسہ گدائی کا مثالِ جامِ جم پایا |
| رقیبِ روسیہ نی بوسہ رخ ایصنم پایا | | یہان بوسہ کی بدلی جان نی درد والم پایا |
| خزانہ سی تری سب کچہ ملا حسرت نہین باقی | | دیا جب داغ سینہ کو تو جیبی ایکدرم پایا |
| نہ مضمونِ کمر مین لکہہ سکا اللہ ری باریکی | | بنی منقارِ عنقا کی اگر مینی قلم پایا |
| ملا عشقِ حقیقی واعظو عشقِ مجازی سی | | خدا سمجہو خدا پایا صنم سمجہو صنم پایا |
| کفِ پا کی جو مٹی ہی وہی اکسیر ہی بہتر | | نہ دینا کیمیا گر جو تری زیرِ قدم پایا |



ہماری واسطی اوسکی وفا ہی عکس ہوئی ستی ہی | جو راحت چاہی غم پایا خوشی مانگی الم پایا

غزالان ختن ہون صید یہ اوسکا ارادہ ہی | کمانو نکو بہو و نکی تیر و نپر مژگانکی خم پایا

ہوا اب سوکھہ کر گلشن مین میرا جسم کانٹا سا | چمنمین فرقت گلسی نہایت ہی غم پایا

ترا کہنا نمانیگا وہ ہی بہت سرکش
نہین ہمنی کسیکی آگی اوسکی سر کو خم پایا




شعر ۱۴

احسانمند کیون نہو ایسی کفیل کا | محسن رہا نہین جو جبرئیل کا

روتا ہی مثل ابر تو نالی ہین رعد سی | آوازہ رقیب ہی کوس رحیل کا

تبرید وصل گرمی الفت مین چاہیئی | لازم ہی ای مسیح مداوا علیل کا

ای حور تیری ہجر مین دریا بہائی | سوتا ہوئی ہر آنکھہ میری سلسبیل کا

مضمون ملا تو شکرِ خدا کر کی لکھہ دیا | محتاج کب ہوا مین کثیر و قلیل کا
آتش زبان جلاتی ہین گلزارِ دہہ کو | دیکھلاتی ہی بہار گلستان خلیل کا
کیا راہ پر خطر ہی یہ دنیای بی ثبات | نہ کوس کا نشان رہا اور نہ میل کا
آنکھو نمین اوسکی گھر کیا سرمہ نی رشک ہی | ای کاش میری اونگلی کو رتبہ ہو میل کا
چھو لین جو تیرا چاہِ ذقن کر نہ احتراز | مانع ہوا خدا ہی نہ آب سبیل کا
ویرانہ کو یہ دلہی مگر عیش باغ ہی | سوتا ہر ایک آنکھہ مین ہی تی جھیل کا
سرمہ لگا کی روتا ہی وہ یار پر فریب | طوفان کیا اوٹھائیگا دریای نیل کا
بوسہ نہ لی مہوس دنیا ہی ای رقیب | قانع نہین قلیل پہ دل تجھہ بخیل کا
حسنِ بتان و حسن جہان سبسی بڑہ کی ہی | کیا ذکر لاؤن شعر مین تجھبی جمیل کا

اُس کی پاس بیٹھنی مین عار ہے اگر
کیون پوچھتی ہو حال بھی خوار و ذلیل کا




۱۲ شعر

عشقِ جانان مین دلِ زار طپان ہی کہ جو تھا
پھر حرارت سی وہی لمین ہوان ہی کہ جو تھا

آمدِ فصل بہاری ہی نہ کھینچ اے شمشاد
سید ہی باتین ہین وہی امر کشان ہی کہ جو تھا

سر و مہر سی کہین نقشۂ الفت جم جاے
تپ غمسی دلِ محرور طپان ہی کہ جو تھا

پیرِ دل آپ عبث غمسی گڑی جاتی ہین
سرو کو دیکھتی ویسا ہی جوان ہی کہ جو تھا

نہ بجھا پر نہ بجھا شعلۂ رخسارِ حضور
آہ عاشق سی وہی لمین دھوان ہی کہ جو تھا

خط بھی آیا مگر آئینہ رہی عارضِ یار
دیکھہ لو چہرہ وہی صاف عیان ہی کہ جو تھا

کسی کا گیر کو پروا نگی ہو محفل مین
بار سرو دوش پہ اے شمع گران ہی کہ جو تھا

تیری کوچہ سی اوٹھی پہر وہین آکر بیٹھے
وہی مسکن ہی وہی اپنا مکان ہی کہ جو تہا

وار پر وارِ فنا مین جو کیا دار و مدار
وہِ دلدار پہ پر دارکشان ہی کہ جو تہا

گو بہار آئی پر اب تک نہ گلِ تر آیا
باغِ دل اپنا بدستور خزان ہی کہ جو تہا

غیر سی بات بہی کرنا نہین ایجانِ جہان
بدگمان جیسی تجہی وہی گمان ہی کہ جو تہا

تم سی جاتی ہو مین صاف ہون ای صاحب
یہ سخن اور بہی نکتہ تو گران ہی کہ جو تہا

۱۲ شعر

طوقِ گردن کو کیا زنجیر کو دامان کیا
دیو ہجرت کو بنایا وصل کو انسان کیا

جو نکرنا تہا زمانی مین پئی جانان کیا
دہجیان دامن کی لیکر ہجر کا سامان کیا

امتِ نوح بنی آدم سی افزون ہوگئی
ہر پلک سی ایک پلمین نوح کا طوفان کیا



منقلب گردون ہی ای رقیبِ بوم بخت — تو ہوا آباد جب آباد کو ویران کیا

دیکھہ وہ لیلی صفت میری نہ آجائی کہین — بہاگ جا مجنون اگر صحرای دل ویران کیا

آہ جب کہینچی جلایا برق ونار و دود کو — جب نچوڑا پاٹ دامنکا وہین طوفان کیا

دیکھہ ڈالی ایک نظارہ مین دو رخسار یار — ختم یہی دفعہ قرآن پر قرآن کیا

سرکشی کرتی ہین تجہسی ای گلِ خوبی ہزار — تو نی باغِ دہر مین لالہ کو نافرمان کیا

ساری قلعی کہل گئی اونکی صفای حسن سے — آئینون کو عارضِ مہتاب نی حیران کیا

پیچ اوسکی دیکھہ کر یہہ آپ بل کہانی لگا — گیسوئی پرپیچ نی عارض کو سرگردان کیا

کوئی مجروحِ ادا اور کوئی مذبوحِ مژہ — جب دیکھی بزمِ قاتل کیا نیا سامان کیا

اشعار اوس بی مہر سی ناحق وفا کا ہی بیان ہے






تو نی یہہ کیسا خیالِ خام ای نادان کیا

۵ شعر

جہانکی باغمین زہد و ورعسی کچہہ نہ پہل پایا
مگر عشق اوس گل بیمار کا خیر العمل پایا

رقیب روسیہ اوس شوخ کی زیر بغل پایا
خدا کی فضل سی اوسنی عجب نعم البدل پایا

ہمیشہ اوسکی پیشانی پہ اپنی عاشق نی بل پایا
جو حاصل زیست کا مانگا تہا تجہسی ہی اجل پایا

مقامِ خوف تہا پلکونکی نیزی سیکڑون دیکہی
نہ ہمنی یار سی آنکہین لڑانی کا محل پایا

بہت مدتسی در خانۂ مہرو مین جاتی ہو
نہین پر آج تک کچہہ بات کرنیکا محل پایا






۶ شعر

حیرت ہی باغبان یہی چمنسی نکل گیا
مین کیون نہ فصل گلمین وطنسی نکل گیا

لڑکا کی زلف کہینچ لیا کان پر مجہی
زلفین پکڑ کی چاہ ذقن سی نکل گیا

پہولا ہوا سمایا نہ وصلِ حبیب مین
عشق اوسکا تنسی کپڑا بدنسی نکل گیا

تیرا کیا ہون بعدِ فنا بحرِ عشق مین
دو ہاتہہ پار کرکی کفن سی نکل گیا

افسوس کیا اوگال گیا میری ہاتہہ سی
کیا خوشنما عقیق یمن سی نکل گیا

بگڑا فقیر سی جو شہِ حسن راہ مین
گالی کی بدلی بوسہ دہن سی نکل گیا

دہوئی کبہی جو موی سیہ اوسنی بحر مین
روغن کی بدلی مشک ختن سی نکل گیا

یادِ کمر مین ہاتہہ اگر بن گیا تو کیا
بازوی ناتوان رسن سی نکل گیا

وہ مشتری مثال چمک جائیگا ابہی
انجم اگر تو اپنی وطن سی نکل گیا

داریر بہی قدِ دلدار نی سونی ندیا
شعر
رہی بیدار ہمین یار نی سونی ندیا



جان عاری ہوئی تڑپا کیا دل ساری رات | ابروی یار کی تلوار نی سونی نہ دیا

فتنہ عشق نی شب بہر مجہی بیچین کیا | سوتی سوتی مجہی عیار نی سونی ندیا

مین نکرتا تہا کبہی اوس بت ہندو سی نباکیہ | دم کہنا ایسا کہ زنار نی سونی ندیا

کوچہ یار مین میلا سا لگا رہتا ہے | غوغہ مردم بازار نی سونی ندیا

لب معشوق جو ہو جاتا ہی سوتا ہی پرے | تیر کو میری کماندار نی سونی ندیا

رات بہر چشم سیہ کا ہی سودا

چشم بیمار کو اوس یار نی سونی ندیا

شعر

سینہ شیشہ ہوگیا اور قلب ساغر ہوگیا | نشاء الفت ہماری سر سی باہر ہوگیا

ہر بدی پر تجہی نیکی کی سزا ہوگئی | ای رقیب روسیہ تو اتنا بہتر ہوگیا



قبر میں ڈھونڈھینگی میت کو نہیری منکر نکیر
فرقتِ موئی میانسی اتنا لاغر ہوگیا

چین سی سوتی ہین لیکن خاک نیند آتی نہین
بطن گوئی دلربا آغوشِ مادر ہوگیا

تجسی مہرِ صاف کا ہی عکسِ رخ سایہ فگن
ایصنم پی کراسی پتھر ماہ پیکر ہوگیا

قتل کرکی مجکو قاتل نی نہ پھر پوچھا لہو
خونِ شوریدہ سی جوہر دارِ خنجر ہوگیا

رحم کر صیاد یہ وحشی شکستہ بال ہی
دامِ زلفِ یار مین یہ مرغ بی پر ہوگیا

کیا تلون ہی دلِ جانانہ مین یہ لاحول بہی
گل جیسی نہر وکیا وہ آج [illegible] ہوگیا

چھالی ہین پانوں ہی محبت سی بیابان کیا کیا
پار تلوؤں سی ہوئی خارِ مغیلان کیا کیا

ایکدن زلفِ مسلسل تری دیکھی تہی پری
جلسی آتی ہین نظر خوابِ پریشان کیا کیا



